خراسان میں حالات قتیبہ بن مسلم کے خلاف ہوتے جا رہے تھے۔ اگرچہ اس نے معاملے کو امن سے حل کرنے کی کوشش کی لیکن اس کی کوئی کوشش کامیاب نہ ہو سکی۔ اس کا اپنا لشکر، جس کو اس نے اولاد کی طرح عزیز رکھا تھا، اس کے خلاف ہو گیا تھا اور اس کے سپاہی اس کے خلاف اعلانیہ گستاخیاں کرنے لگے تھے۔

قتیبہ بن مسلم کے ساتھ صرف اس کے بھائی اور عزیز رشتہ دار اور دوست تھے۔ حالات اس قدر خراب ہو گئے کہ قتیبہ بن مسلم اور اس کے ساتھیوں نے مرو سے باہر ایک خیمہ لگا کر وہاں سکونت اختیار کر لی۔

ایک دن اس کے لشکریوں نے اس کے خیمہ پر حملہ کر دیا اور اس کی ہر چیز کو لوٹنا شروع کر دیا۔ قتیبہ کے رشتہ داروں نے اس کے خیمہ کی حفاظت کی لیکن وہ سب مارے گئے۔ اس لڑائی میں اس کے بیٹوں اور بھائیوں سمیت اس کے خاندان کے گیارہ شخص مارے گئے تھے۔

آخر قتیبہ بن مسلم بھی زخم کھا کر بے ہوش ہو کر زمین پر گر گیا۔ لوگوں نے فوراً اس کا سر کاٹ دیا۔ وکیع نے قتیبہ کا سر اور اس کی انگوٹھی سلیمان بن عبدالملک کے پاس بھیج دیئے۔

قتیبہ بن مسلم بنو امیہ کے سرداروں میں سب سے بڑا فاتح تھا۔ اسلامی تاریخ میں بھی اس کا نام ایک عظیم فاتح کی حیثیت سے یاد رکھا جائے گا لیکن اتنے بڑے فاتح کی ایسی حسرت ناک موت افسوسناک حادثہ ہے لیکن اس کی موت کا ذمہ دار سلیمان بن عبدالملک کو نہیں ٹھہرایا جا سکتا کیونکہ اس نے سلیمان کے خلاف بغاوت کا ارادہ کیا تھا اور اپنے ہی ساتھیوں کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔

+++

اگرچہ قتیبہ بن مسلم کا انجام افسوسناک تھا لیکن اسلامی سلطنت کے لئے اس کی خدمات کو کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ یہ الگ بات ہے کہ تاریخ میں اس کے ساتھ بہت زیادتی ہوئی ہے اور اس کو وہ مقام نہیں دیا گیا جس کا وہ حقدار تھا حالانکہ یہ اس ہی کی فہم و فراست تھی جس کی وجہ سے ترکستان مکمل طور پر اسلامی سلطنت کا حصہ بن گیا۔ اس کے علاوہ خراسان کا ایک بڑا حصہ اسلامی سلطنت میں شامل ہوا۔ اس نے بخارا اور سمرقند جیسے بڑے اور اہم شہر فتح کر کے اسلامی سلطنت کو تجارت کی ایک بڑی منڈی بنا دیا۔

اس کے علاوہ اس نے چین کے حکمرانوں کو مسلمانوں کی اطاعت پر مجبور کر دیا۔

اس کا ایک اور کمال یہ تھا کہ اس نے جہاں بھی جنگ لڑی ہمیشہ فتح پائی سوائے بخارا کے جہاں پہلی مرتبہ حملے کے دوران اس کو شکست اٹھانا پڑی تھی۔

اس کے علاوہ اس نے کابل اور افغانستان کو بھی اسلامی سلطنت میں شامل کیا تھا۔ اس کے فتح کئے ہوئے علاقوں کا رقبہ تقریباً اتنا ہی تھا جتنا باقی اسلامی سلطنت کا رقبہ تھا۔ اس کی فتوحات میں موجودہ روس کے بھی کچھ علاقے شامل تھے۔

وہ واقعی تاریخ اسلام کا ایک زبردست جرنیل تھا۔